# دیوانِ مومن

## حکیم محمد مومن خاں مومن دہلوی


مرتبہ

ڈاکٹر انوار الحسن

استاد شعبۂ عربی و فارسی لکھنؤ یونیورسٹی



ناشر

ادارۂ فروغ ادب اردو بازار دہلی

# دیوانِ مومن

ترتیب وحالات : ڈاکٹر انوار الحسن

تعدادِ طباعت : پانچ سو

قیمت : پانچ روپے

سنہ طباعت : فروری سنہ ۱۹۷۱ء

طابع : جمال پرنٹنگ پریس - دہلی

ناشر : ادارہ صبح ادب - اُردو بازار - دہلی ۶

# حکیم مومن خاں مومن

## خاندانی حالات :-

مومن کے دادا حکیم نامدار خاں دو بھائی تھے۔ دوسرے بھائی کا نام حکیم کامدار خاں تھا۔ کشمیر کے ایک شریف خاندان سے تعلق رکھتے تھے۔ جب سلطنتِ مغلیہ کا چراغِ زندگی ٹمٹما رہا تھا اس وقت دِلّی آئے اور دونوں بھائیوں کو شاہ عالم نے شاہی طبیبوں میں داخل کر لیا۔ اور پرگنہ نارنول میں چند گاؤں بطور جاگیر عطا کیے۔

یہ ایسٹ انڈیا کمپنی کے عروج کا زمانہ تھا۔ بادشاہ کا اقتدار برائے نام تھا۔ اور سب کچھ انگریزوں کے ہاتھ میں تھا۔ جب انگریزوں نے جھجر کی ریاست نواب فیض طلب خاں کو دے دی تو پرگنہ نارنول بھی اسی میں چلا گیا۔ اور نواب فیض طلب خاں نے حکیم نامدار خاں کی جاگیر کے عوض ان کے وارثوں کے لئے ایک ہزار روپے سالانہ مقرر کر دیئے۔ یہ معاوضہ مومن کے والد حکیم غلام نبی خاں کو ملتا رہا اور ان کے بعد حکیم مومن خاں کو بھی ملا۔ اس کے علاوہ ایسٹ انڈیا کمپنی نے اس خاندان کے چار طبیبوں کے لئے سو روپیہ ماہوار پنشن مقرر کی ان میں سے ایک مومن کے والد بھی تھے۔ پھر ان کے بعد یہ پنشن مومن کو ملتی رہی۔

مومن کے دادا جب دِلّی آئے تو چیلوں کے کوچے میں سکونت اختیار کی۔ مومن کے والد حکیم غلام نبی خاں بھی وہیں رہے اور مومن نے بھی اسی محلہ میں اقامت اختیار کی۔

## ولادت اور تعلیم :

مومن ۱۸۰۰ء مطابق ۱۲۱۵ھ کو دہلی میں پیدا ہوئے۔ حکیم غلام نبی خاں کو شاہ عبدالعزیز دہلوی سے بڑی عقیدت تھی۔ شاہ صاحب نے ولادت کے بعد مومن کے کان میں آذان

دی اور نام بھی شاہ صاحب نے مومن خاں رکھا حالانکہ یہ نام گھر والوں کو پسند نہیں تھا۔ اور وہ سب "حبیب اللہ" نام رکھنا چاہتے تھے، لیکن ان کے والد نے شاہ صاحب کا رکھا ہوا نام پسند کیا۔

ابتدائی تعلیم گھر پر حاصل کی۔ پھر شاہ عبدالقادر کے پاس جانے لگے۔ جو شاہ عبدالعزیزؒ کے بھائی تھے۔ یہ خاندان اپنے علم و فضل کے باعث ساری اسلامی دُنیا میں معزز سمجھا جاتا تھا۔ مومن کی بڑی خوش نصیبی تھی کہ وہ ایک مشہور اور قابلِ عالم کے شاگرد ہوئے اور شاہ عبدالعزیز صاحبؒ کی صحبت سے بھی فیضیاب ہوتے رہے۔ عربی، فارسی دونوں زبانوں میں مہارت حاصل کی اور مروّجہ علوم بھی سیکھے۔

طب اور نجوم کی تعلیم :۔ علمِ طب مومن کا خاندانی ورثہ تھا۔ جب عربی زبان سے واقفیت حاصل کر چکے تو ان کے والد حکیم غلام نبی خاں نے طب کی تعلیم شروع کرائی۔ بعض کتابیں اپنے چچا غلام حیدر خاں اور حکیم غلام حسن خاں سے پڑھیں اور اپنی خداداد ذہانت کے باعث جلد ہی خاصی مہارت حاصل کر لی اور والد کے مطب میں بیٹھ کر نسخہ نویسی سیکھی پھر خود طبابت شروع کر دی۔ نجوم اور طب میں ایک خاص رابطہ و تعلق ہے۔ اور شاید اس کی اہمیت کے پیشِ نظر مومنؔ کو نجوم کی تحصیل میں غیر معمولی دلچسپی رہی اور اچھی لیاقت پیدا کر لی۔

دِلّی میں ان کی طبابت اور نجوم دانی کی بڑی شہرت تھی۔ علم نجوم میں قابلیت کا یہ عالم تھا کہ ان کے احکام سن کر بڑے بڑے منجم حیرت میں پڑ جاتے تھے۔ وہ کسی کا حال سُننے سے قبل اس کے حالات خود بتا دیتے تھے۔ "دِلّی کی آخری شمع" میں مرزا فرحت اللہ بیگ نے علم نجوم میں ان کی مہارت کا ایک دلچسپ واقعہ لکھا ہے۔ جس کا خلاصہ درج ذیل ہے۔

"ایک روز مومن خاں اپنی حویلی میں تشریف فرما تھے۔ ان کے ہندو شاگرد سکھانند بھی بیٹھے تھے۔ مومنؔ خاں نے کہا "میاں سکھانند تم بیٹھے انتظار کرتے رہو میں حکم لگا چکا ہوں کہ جب تک پورب کی طرف سے اس چھپکلی کا جوڑا نہ آجائے یہ دیوار سے

نہ جائے گی۔ اس کا جوڑ آئے پر آئے ...... یہ باتیں ہو رہی تھیں کہ ایک بنارس کا سوداگر کپڑوں کے دو گٹھے لے کر آیا۔ شہر میں جب کوئی آتا تو حکیم صاحب کے پاس اس کا آنا لازمی تھا۔ ریشمی کپڑوں سے ان کو عشق تھا، کوئی کپڑا پسند آتا تو پھر قیمت کی پرواہ نہیں کرتے تھے جو مانگتا دیتے۔ اس سوداگر نے گٹھڑی مزدور کے سر پر سے اتاری اس میں سے پٹ سے چھپکلی نیچے گری اور دوڑ کر سامنے کی دیوار پر چڑھ گئی۔ جو چھپکلی پہلے سے دیوار پر جمی بیٹھی تھی وہ لپک کر اس سے آملی اور دونوں مل ایک طرف چلے گئے"

**مومن دیندار:**۔ مومن اپنے مذہبی عقائد میں بہت پختہ تھے۔ ان کو مذہب سے شغف اور محبت تھی۔ اُن کی مذہبی تربیت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ کے گھرانے میں ہوئی تھی شاہ عبدالعزیز محدث دہلویؒ کے صحبت یافتہ اور شاہ عبدالقادرؒ کے شاگرد تھے۔ اس لئے ان کا دیندار ہونا باعث تعجب نہیں ہاں یہ امر موجب حیرت ضرور ہے کہ ان میں رنگین مزاجی اور عشق بازی کے جذبات کیوں کر پیدا ہوئے، اور "زہد و تقویٰ" کا پیکر کیوں نہ بن سکے۔ مومنؔ سیّد احمد بریلویؒ کے مرید تھے۔ سیّد صاحبؒ اپنے دور کے ایک بڑے مجاہد تھے۔ جنھوں نے سکھوں کے خلاف علم جہاد بلند کیا تھا۔

**اخلاق اور عادات:**۔ مومن بہت خوش مزاج تھے، ان کی طبیعت میں چلبلا پن بے حد تھا، مزاج میں رنگینی تھی۔ اُردو شاعروں میں مومنؔ جیسا خوددار شاعر نظر نہیں آتا۔ انھوں نے کبھی کسی کا احسان لینا گوارا نہ کیا، نہ کسی بادشاہ اور امیر کی مدح میں قصیدے لکھے نہ کسی سے خفا ہو کر اس کی ہجو کہی۔ ان کے کلیاتؔ میں کل ۹ قصیدے ہیں۔ ایک حمد الٰہی میں اور ایک نعت میں اور پانچ منقبت میں۔ صرف دو مدحیہ قصیدے ہیں ایک راجہ پٹیالہ سردار اجیت سنگھ کی شان میں اور دوسرا ٹونک کے نواب وزیرالدولہ کی شان میں۔

پہلا قصیدہ لکھنے کا سبب یہ ہوا کہ ایک روز راجہ پٹیالہ جو دلّی میں رہتے تھے اپنے مصاحبوں کے ساتھ مکان کی چھت پر بیٹھے تھے۔ اتفاق سے مومنؔ اس طرف سے گذرے

مصاحبین نے راجہ کو بتایا کہ حکیم مومن یہی ہیں۔ راجہ صاحب کو ملنے کا اشتیاق تھا
آدمی کے ذریعہ سے بلوایا اور بڑی عزت کی اور دیر تک پاس بٹھا کر گفتگو کی، جب
مومن رخصت ہونے لگے تو راجہ نے ایک ہتھنی پر سوار کرایا اور وہ انہیں کو دے دی۔
اس کے شکریہ میں مومن نے قصیدہ لکھا۔

دوسرا قصیدہ اس لیے کہا تھا کہ نواب ٹونک نے ان کو اپنے یہاں بلایا مگر انھوں
نے معذرت کے طور پر قصیدہ لکھ کر بھیج دیا۔

ان دو قصیدوں کے علاوہ انھوں نے کسی کی خوشامدانہ مدح میں ایک شعر
بھی نہیں لکھا۔

راجہ کپورتھلہ نے ساڑھے تین سو روپے ماہوار تنخواہ پر اپنے یہاں بلایا
مگر انکار کر دیا۔ دہلی کالج کی پروفیسری پر بلائے گئے وہ بھی قبول نہیں کی۔ طبیعت
میں آزادی اور خودداری تھی۔ لالچ اور طمع سے دور تھے رامپور جہانگیر آباد اور
بھوپال کے رؤساء نے اپنے یہاں بلایا مگر انھوں نے کہیں جانا پسند نہ کیا۔

مومن بلا کے ذہین تھے، شطرنج کھیلنے میں ان کو مہارت تھی مولانا آزاد
نے آبِ حیات میں لکھا ہے کہ دِلّی کے مشہور شطرنج کے کھلاڑی کرامت علی خاں
سے مومن کی عزیز داری تھی۔ مومن بھی مشہور کھلاڑیوں میں تھے۔ اس عہد کے
مشہور عالم مولانا فضل حق خیرآبادی کو بھی شطرنج کا بہت شوق تھا، اور وہ
اکثر مومن کے ساتھ شطرنج کھیلتے تھے اور مومن ہمیشہ مولانا کو مات دیتے تھے۔
ایک بار مرزا غالب نے مولانا فضل حق رح سے اس کا سبب پوچھا تو انھوں نے
کہا کہ مومن بھیڑیا ہے جسے اپنی قوت کی خبر نہیں۔ اگر وہ عشق و عاشقی کے
قصوں کو چھوڑ کر علمی مشغلوں میں پڑتا تو اس کے ذہن کی حقیقت معلوم
ہوتی۔

## وضع ولباس

"دلّی کی آخری شمع،، میں مرزا فرحت اللہ بیگ نے مومن کی وضع قطع اور لباس کا حال بہت دلکش انداز میں لکھا ہے جس کو یہاں نقل کیا جاتا ہے۔

"کشیدہ قامت سرخ وسفید رنگ تھا جس میں سبزی جھلکتی تھی۔ بڑی بڑی روشن آنکھیں، لمبی لمبی پلکیں۔ گھنی بھویں۔ لمبی ستواں ناک پتلے پتلے ہونٹ ان پر پان کا لاکھا جما ہوا۔ مسّی آلودہ دانت۔ ہلکی ہلکی مونچھیں۔ خشخشی داڑھی۔ بھرے بھرے ڈنڈ۔ پتلی کمر، چوڑا سینہ اور لمبی انگلیاں۔ سر پر گھونگر والے لمبے لمبے بال کاکلوں کی شکل میں کچھ تو لپشت پر اور کچھ کندھوں پر پڑے ہوئے۔ کان کے قریب تھوڑے سے بالوں کو موڑ کر زلفیں، بنائی تھیں بدن پر شربتی ململ کا نیچی چولی کا انگرکھا تھا، لیکن اس کے نیچے کرتہ نہ تھا اور جسم کا کچھ حصّہ انگرکھے کے پردے میں دکھائی دیتا تھا گلے میں سیاہ رنگ کا فیتہ اس میں چھوٹا سا سنہری تعویذ۔ کاکریزی رنگ کے دوپٹہ کو بل دیکر کمر میں لپیٹ لیا تھا اور اس کے دونوں کونے سامنے پڑے ہوئے تھے۔ ہاتھ میں پتلا سا خار پشت، پاؤں میں سُرخ گلبدن کا پاجامہ جُھریوں پر سے تنگ، اوپر سے کسی قدر ڈھیلا۔ کبھی کبھی ایک بر کا پاجامہ بھی پہنتے تھے۔ مگر کسی قسم کا بھی ہو ہمیشہ ریشمی اور قیمتی ہوتا تھا۔ سُرخ چوڑا نیفہ۔ انگرکھے کی آستین آگے سے کٹی ہوئی، کبھی لٹکتی رہتی تھیں۔ کبھی پلٹ کر چڑھا لیتے تھے۔ سر پر گلشن کی بڑی دو پلڑی ٹوپی، اس کے کنارے پر باریک لیس۔ ٹوپی اتنی بڑی تھی کہ سر پر اچھی طرح منڈھ کر آگئی تھی، اندر سے مانگ اور ماتھے کا کچھ حصّہ اور بال صاف جھلکتے تھے۔ غرض یہ کہ نہایت خوش پوشاک اور جامہ زیب آدمی تھے۔،،

## عام حالات

مومن کا شمار دہلی کے معزّز لوگوں میں ہوتا تھا۔ ایک طبیب کی حیثیت سے بھی وہ بہت مشہور اور مقبول تھے۔ لیکن طبابت

کو انھوں نے ذریعۂ معاش نہیں بنایا ایسٹ انڈیا کمپنی سے پنشن میں سے بھی حصّہ ملتا تھا جو نواب فیض طلب خاں کے یہاں سے جاگیر کے عوض جاری ہوئی تھی اسی آمدنی پر جو تقریباً سوا سو سے زیادہ نہ تھی گذر کرتے تھے اور بہت شان و شوکت سے رہتے تھے۔

مومنؔ کی شادی خواجہ میر دردؔ دہلوی کے خاندان میں ہوئی تھی جو خدا رسیدہ بزرگوں کا خاندان سمجھا جاتا تھا۔ خواجہ میر دردؔ کے نواسے خواجہ محمد نصیر کی لڑکی سے مومن کا عقد ہوا۔ مومن کی خوشدامن خواجہ میر درد کی پوتی تھیں۔ مومنؔ کی اولاد میں ایک لڑکا احمد نصیر اور ایک لڑکی محمدی[لہ] بیگم تھی۔

مومنؔ نے دہلی سے باہر تین چار بار سفر کیا وہ بھی احباب کے اصرار سے اور دِلّی کے باہر کبھی ان کا دل نہ لگا۔ ایک دو بار ذاتی ضروریات سے بھی سفر کیا۔ رام پور، جہانگیر آباد۔ بدایوں اور سہسوان گئے اور بہت کم عرصہ ایک جگہ قیام کیا

**وفات** مومن کا انتقال ۱۲۶۸ھ مطابق ۱۸۵۱ء میں ہوا انتقال سے پانچ ماہ قبل وہ کوٹھے سے گر پڑے تھے اور اسی چوٹ کی تکلیف میں راہی عدم ہوئے انھوں نے علم نجوم کے حساب سے پیشنگوئی کی تھی کہ پانچ دن یا پانچ ماہ، یا پانچ سال میں مرجاؤں گا۔ اور اسی کے پانچ ماہ بعد چل بسے۔ اپنے گرنے کی تاریخ خود فارسی میں نکالی تھی کہ "دستِ شکست و بازو"

سنہ ۱۲۶۸ھ

---

لہ مومنؔ مرحوم کی بیٹی محمدی بیگم کا عقد مولوی عبدالغنی وکیل سیتاپور (اودھ) سے ہوا محمدی بیگم نے ۱۳۹۲ھ میں انتقال کیا۔ ان کی اولاد میں سید نام حبیب ہیں اور ان کی دختر مہر فاطمہ صاحبہ ہیں۔ مومنؔ کے صاحبزادے احمد نصیر کا ایک لڑکا محمد نصیر اور ایک لڑکی عزیز بیگم ہیں۔

(ماخوذ مقدمہ دیوان مومن از ضیا احمد بدایونی۔ صفحہ ۲۰)

مومنؔ کو شاہ عبدالعزیز صاحب کے مقبرے کے احاطے کی دیوار کے نیچے دفن کیا گیا۔

مومنؔ کے انتقال کا ان کے معاصر شعراء اور اہلِ علم کو بہت غم ہوا مرزا غالبؔ پر بھی بہت اثر ہوا۔ اپنے جذبات رنج و غم کا اظہار غالبؔ نے ایک فارسی رباعی میں کیا ہے۔

## شاعری کا شوق

مومن نے ہوش سنبھالا تو دلّی میں شعر و شاعری کا ہر طرف چرچا تھا۔ مومن نے ایک خوشحال گھرانے میں پرورش پائی تھی۔ عیش و آرام نے ان میں رنگین مزاجی پیدا کر دی تھی۔ ان کا ماحول ان کے لئے حسن و عشق کا گہوارہ بن گیا اور مومنؔ کی فطرت میں جو شاعرانہ صلاحیتیں تھیں وہ اُجاگر ہونے لگیں، ابتدا میں مشہور شاعر شاہ نصیرؔ سے اصلاح لیتے رہے اور کچھ عرصے بعد ان کی نازک خیالی اور بلند پروازی نے اُن کو شہرت عطا کی۔ اپنی غزلیں وہ ترنّم سے پڑھتے تھے۔ نہایت خوش الحان تھے آواز میں درد اور اثر تھا پڑھتے پڑھتے جھومنے لگتے تھے۔ سننے والوں پر محویت طاری ہو جاتی تھی۔

## تصنیفات

مومن کا اردو کلام "کلیاتِ مومن" کے نام سے موجود ہے۔ ایک فارسی دیوان ہے اور انشاءِ فارسی کے نام سے فارسی میں ایک کتاب ان کی یادگار ہے۔

## مومن کی شاعری

مومنؔ اُردو کے اُن چند باکمال شاعروں میں شمار کیے جاتے ہیں جن کی بدولت اُردو شاعری کو عزّت، شہرت اور ترقی نصیب ہوئی اردو میں صنفِ غزل سب سے زیادہ مقبول ہے اور مومن نے اس صنف کو ایسا عروج بخشا اور اس میں اُستادانہ جوہر دکھائے کہ کوئی ان کی ہمسری نہ کر سکا۔

غزل مومنؔ کا سرمایۂ زندگی ہے۔ جس نے ان کو شعراءِ اردو کی صفِ اوّل

میں جگہ دی اور ایک امتیازی شان بخشی موؔمن نے دیگر اصناف کلام میں بھی طبع آزمائی کی ہے۔

**قصیدہ** موؔمن نے کل نو قصیدے لکھے جیسا کہ پہلے بتایا جا چکا ہے۔ یہ قصیدے ان کے مطبوعہ کلیات میں موجود ہیں۔

**مثنوی** موؔمن نے متعدد مثنویاں لکھی ہیں۔ کچھ عشق و محبت کی داستانیں ہیں بعض میں حمد و نعت اور جہاد کے مضامین ہیں۔ عشقیہ مثنویوں میں موؔمن کا رنگ تغزل نمایاں ہے۔ مطبوعہ کلیات میں دس مثنویاں ہیں۔

**رُباعی** موؔمن کی مطبوعہ رباعیات کی تعداد ۱۳۱ ہے کچھ عشق و محبت کے متعلق ہیں اور کچھ مذہبی عقائد کے بارے میں موؔمن کی رباعیات میں کوئی خاص بات نہیں جو قابل ذکر ہو۔

**قطعہ** موؔمن کے ۲۳ قطعات ہیں اور بہت اچھے ہیں خصوصاً ان کے تاریخی قطعات اور ان میں ایسی باریکیاں پیدا کی ہیں جن کی مثال ملنا مشکل ہے ان اصناف کے علاوہ مسدس، مخمس وغیرہ بھی ہیں۔

**غزل** غزل اُردو اصناف سخن میں سب سے زیادہ مقبول ہے، اس کی موافقت اور مخالفت میں بہت کچھ لکھا گیا ہے۔ لیکن اس کی فوقیت اب تک مسلّم ہے، اس صنف کے اساتذہ میں میر تقی میر کی شخصیت سب سے زیادہ قد آور نظر آتی، لیکن میؔر اپنے جذباتِ تغزل کے نشہ میں اس قدر مست رہے کہ انھوں نے الفاظ کے اہتمام کی چنداں ضرورت نہیں محسوس کی یا اس طرف متوجہ نہیں ہوئے،، موؔمن اُردو غزل گو شعراء میں اس حیثیت سے ممتاز ہیں کہ انھوں نے جذبات کے ساتھ قیود و پابندی کے باوجود آورد میں آمد کا رنگ پیدا کر کے ادبی دنیا کے سامنے ایک نئی چیز پیش کی۔ وہ رنگ تغزل میں جس بلندی پر پہنچ گئے وہاں تک ان کا کوئی حریف مقابل نظر نہیں آتا۔ فارسی

شعراء کی تقلید میں عام طور سے بلند پایہ اُردو شعرائے، غزل میں فلسفہ، تصوّف اور اخلاق کے متعلق مضامین نظم کیے ہیں حالانکہ نفسِ غزل کی بنیاد عشق و محبت کے جذبات و واردات کے اظہار پر ہے دوسرے مضامین بیان کرنے کی صورت میں غزل کا مقصد پورا نہیں ہو سکتا۔ مومنؔ نے غزل کو اس کے اصل موضوع و مفہوم کے دائرے میں رکھا۔ یہ ان کا سب سے بڑا کارنامہ اور اہم خصوصیت ہے۔ انہوں نے غزل میں جس طرح مناسب الفاظ کا اہتمام کیا ہے اس کا اندازہ ان اشعار سے ہو سکتا ہے۔

ایسی لذّت خلشِ دل میں کہاں ہوتی ہے
رہ گیا سینہ میں اس کا کوئی پیکاں ہو گا

---

درد ہے، جان کے عوض، ہر رگ و پے میں ساری
چارہ گر ہم نہیں ہونے کے جو درماں ہو گا

---

سینہ سے گھبرا کے آخر جان لب تک آگئی
حال پہونچا یاں تلک اور تم نہ آئے یاں تلک

آخری شعر کے دونوں مصرعوں میں "یاں تلک" آیا ہے لیکن معنوی فرق پر غور کرنے سے مومنؔ کے کمال کا اندازہ ہوتا ہے۔

اسے خو پڑ گئی ہے بیطرح زانوئے جاناں کی
یہ سر تکیہ پہ ہمدم جس طرح رکھوں نہ ٹھہرے گا

جس طرح غزل میں جذبات کے اظہار کے لئے درد، و خلش، بیتابی و بیکسی کے لئے الفاظ مخصوص ہوتے ہیں، اسی طرح معانی کا معاملہ بھی ہے، مومنؔ کی غزلوں میں اس کا لحاظ بھی اسی اعتبار سے ملتا ہے۔ فرماتے ہیں۔

کیا سناتے ہو کہ ہے ہجر میں جینا مشکل
تم سے بیرحم پہ مرنے سے تو آسان ہو گا

---

جذبۂ دل کو نہ چھاتی سے لگاؤں کیونکر
آپ وہ مرے گلے دوڑ کے اک بار لگا

---

زبان کی سلاست و روانی، مومن کی اہم خصوصیت ہے۔

اثر اس کو ذرا نہیں ہوتا　　رنج راحت فزا نہیں ہوتا

آسمان راہ پر نہیں آتا　　دعویٔ خضر بے دلیل ہوا

اس کے اٹھتے ہی ہم جہاں سے اٹھے　　کیا قیامت ہے دل کا اجانا

فلسفیانہ اور صوفیانہ مضامین اکثر غزل گو شعراء نے نظم کئے ہیں، مومن کے یہاں خالص تغزل پایا جاتا ہے۔ تاہم اسی رنگ میں کہیں کہیں فلسفیانہ موشگافیوں کی جھلک نظر آجاتی ہے۔ کیونکہ مومن نجوم و حکمت اور اسلامی علوم سے اچھی طرح واقف تھے۔ کہتے ہیں۔

کیوں سنئے عرض مومن مضطر　　صنم آخر خدا نہیں ہوتا

آخر امید ہی سے چارۂ حرماں ہوگا　　مرگ کی آس پہ جینا شب ہجراں ہوگا

تو نے جو خدا یاد دلایا مومن　　شکوہ جور بتان دل سے فراموش ہوا

ایک اہم خصوصیت مومن کے یہاں معاملہ بندی کی ہے اردو میں معاملہ بندی کے رنگ کو جرأت نے سب سے زیادہ برتا اور پروان چڑھایا لیکن ان کے یہاں، ابتذال اور سوقیت بہت زیادہ ہے مومن نے معاملہ بندی کو بھی اپنایا مگر بڑے رکھ رکھاؤ کے ساتھ اور دہلی کی سنجیدہ تہذیب اور متانت کو ہاتھ سے جانے نہیں دیا۔"

وصل کی شب شام سے میں سو گیا　　جاگنا ہجراں کا بلا ہو گیا

کہتے ہیں تم کو ہوش نہیں اضطراب میں — سارے گلے تمام ہوئے اک جواب میں

---

بیوفائی کا عدو کی ہے گلہ — لطف میں ہی وہ ستاتے ہیں مجھے

مومن کی شاعری داخلی ہے بخلاف اس کے لکھنؤ کے شعراء خارجی مضامین جو حسن وعشق اور ان کے لوازمات سے متعلق ہیں، زیادہ بیان کرتے تھے اسی لئے ان کے کلام میں تاثیر نہیں، مومن نے حسن وعشق کے جذبات، احساسات اور واردات کو داخلی انداز میں نظم کیا ہے۔ اسی لئے ان میں درد واثر ہے۔ چند اشعار پیشِ نظر ہیں ان میں (لطیف طنز بھی ہے)۔

یارب وصالِ یار میں کیوں کر ہو زندگی — نکلی ہی جان جاتی ہے ہر، ہر ادا کے ساتھ

---

شبِ ہجر میں کیا ہجومِ بلا ہے — زباں تھک گئی مرحبا کہتے کہتے

---

کیسے گلے رقیب کے کیا طعنِ اقربا — تیرا ہی دل نہ چاہے تو باتیں ہزار ہیں

---

عشق پردہ نشین میں مرتے ہیں — زندگی پردہ در نہ ہوجائے

مومن کے یہاں طنز کی جانشینی بھی خوب ہے، طنز تغزّل کا خاص جزء ہے۔ مومن نے اردو شعرأ میں طنز کو سب سے بہتر طریقہ پر برتا ہے۔ ہجو سے تو انہوں نے اپنا دامن بچائے رکھا۔ لیکن طنز میں اپنے شاعرانہ کمالات کا اظہار خوب کیا ہے۔

کر علاجِ جوشِ وحشت چارہ گر — لادے اک جنگل مجھے بازار سے

---

رحم فلک، اور میرے حال پر — تونے کرم اے ستم آرا کیا

مومنؔ کے اشعار میں علمی اصطلاحات، نئی ترکیبیں، انوکھی بندشیں بہت ہیں، یہ بھی ان کی قابل قدر خصوصیت ہے۔

مومنؔ نے غزل کے ہر رخ کو سامنے رکھکر شعر کہے ہیں، ان کے اشعار عاشقانہ بھی ہیں اور رندانہ بھی ان کے یہاں طنز و ظرافت کی دلکش آمیزش بڑا لطف دیتی ہے، واعظ و ناصح کو مخاطب کرنا اردو شاعری کی خاص روایت ہے۔ جو فارسی شاعری کے ذریعہ آئی بڑے بڑے شعرا نے سنجیدگی اور شائستگی کے باوجود ناصح اور واعظ کو نہایت مبتذل الفاظ میں مخاطب کیا ہے، تہذیب و متانت کا بالکل خیال نہیں رکھا۔ یہاں تک کہ میر تقی میرؔ نے بھی یہی رنگ اختیار کیا۔ لیکن مومنؔ نے اس میں بھی سنجیدگی و وقار کا دامن نہیں چھوڑا، یہ ان کا بہت بڑا کمال ہے۔ فرماتے ہیں۔

اس وسعتِ کلام سے جی تنگ آگیا ناصح تو مری جان نہ لے۔ دل گیا، گیا

---

کیا پوچھتا ہے تلخیٔ الفت میں پند گو ایسی تو لذتیں ہیں کہ تو جان کھا گیا

مومن کا ایک بڑا کارنامہ یہ ہے کہ انہوں نے مضمون آفرینی اور نازک خیالی کو اردو شاعری میں سب سے بہتر طریقہ پر برتا۔ بلکہ حقیقت ہے کہ انہوں نے اردو شاعری کو ان صفات سے روشناس کرایا۔

کرۂ خاک ہے گردش میں تپش سے میری میں وہ مجنوں ہوں کہ زنداں میں بھی آزاد رہا

---

بیزار جان سے جو نہ ہوتے تو مانگتے شاید شکایتوں پہ تری مدعی سے ہم

اسی طرح شوخی ادا اور ندرت خیال بھی شعر کے خاص اوصاف ہیں یعنی سیدھی سادی بات کو پراثر انداز میں پیش کرنا۔ تاکہ سننے والا متاثر ہو جائے یہ تاثر جتنا زیادہ اور جلدی پیدا ہوگا اتنا ہی اس شعر کی خوبی اور شاعر کے کمال پر دلالت

کرے گا۔ اور یہ کمال مومن کے یہاں موجود ہے۔

دشنام یار طبع حزیں پر گراں نہیں　　　　اے ہم نفس نزاکتِ آواز دیکھنا

---

تم میرے پاس ہوتے ہو گویا　　　　جب کوئی دوسرا نہیں ہوتا

یہ شعر ضرب المثل بن چکا ہے۔ مولانا حالی نے یادگار غالب میں لکھا ہے کہ مرزا غالب نے جب یہ شعر سنا تو پھڑک اٹھے اور فرمایا کہ اس شعر کے عوض میں اپنا پورا دیوان دینے کو تیار ہوں۔

مومن نے اپنے نام سے مقطعوں میں بہت فائدہ اٹھایا اور نام کو اس طرح استعمال کیا کہ وہ شعر کا جزو ہوگیا اور ایک خاص لطف پیدا کر دیا۔ اسی طرح ان کی ہر غزل کا مطلع عموماً بہت زوردار اور پُر اثر ہوتا ہے، ایسے شاعر کم نظر آئیں گے جن کا مطلع اور مقطع دونوں زوردار ہوں۔ مطلع کے زور اور خوبی کا کچھ اندازہ ان اشعار سے ہوگا۔

میں نے تم کو دل دیا، تم نے مجھے رسوا کیا　　　　میں نے تم سے کیا کیا اور تم نے مجھ سے کیا کیا

---

امتحان کے لئے جفا کب تک　　　　التفاتِ ستم نما کب تک

---

دیدۂ حیران نے تماشا کیا　　　　دیر تک وہ مجھے دیکھا کیا

اسی طرح مقطع کی خوبی یہ ہے کہ نام شعر کے الفاظ کا جز ہو جائے جس سے شعر کا لطف دوچند ہو جاتا ہے۔

اے شب ہجر دیکھ مومن ہیں　　　　ہے حرام آگ کا عذاب ہمیں

---

بت خانے میں ہو گر ترا گھر　　　　مومن ہیں تو پھر نہ آئیں گے ہم

نکل کے دیر سے مسجد میں جا رہ اے مومنؔ　　خدا کا گھر تو ہے تیرے اگر مکاں نہیں

عمر ساری تو کٹی عشقِ بتاں میں مومنؔ　　آخری وقت میں کیا خاک مسلماں ہوں گے

مومنؔ کے رنگِ تغزّل کا تفصیلی جائزہ لینا اس مختصر مضمون میں ممکن نہیں، صرف ان کی اہم خصوصیات کا طرف اجمالی تعارف کافی ہے، اس کی روشنی میں اہلِ ذوق اور طلباء ان کے کلام کا مطالعہ کرتے وقت اپنے ذوق سلیم اور فکر و نظر کی مدد سے مومنؔ کی خصوصیات ان کی گہرائی اور گیرائی کا اندازہ بخوبی کر سکیں گے۔

مولانا حالیؔ نے، یادگارِ غالب میں لکھا ہے کہ نزاکت خیال میں مومنؔ خاں مرزا غالب سے بھی سبقت لے گئے، آزاد نے آبِ حیات میں تحریر کیا ہے کہ ان کے خیالات نہایت نازک اور مضامین عالی ہیں" اسی طرح دیگر تذکرہ نگاروں اور بلند پایہ ادیبوں نے مومنؔ کی مذکورہ خصوصیات کو سراہا ہے۔

مومنؔ کے کلام ...... پر اعتراضات بھی بہت کئے گئے ہیں۔ رعایت لفظی (معنوی) اور صنائع کے استعمال پر بعض نے لکھا ہے کہ ان کا کلام بے لطف ہو گیا۔ کسی نے کہا کہ تعقیدات سے کلام معمّا بن گیا ہے۔ کچھ لوگوں کی رائے ہے کہ مترادفات کثرت سے استعمال کرتے ہیں۔ لیکن یہ اور اس قسم کے اور اعتراضات ہر بڑے شاعر پر کئے گئے ہیں اور کئے جا سکتے ہیں۔ چند اشعار میں کچھ عیوب نکل آئیں تو اس سے ساری شاعری مورد الزام نہیں ہو سکتی۔ مومنؔ کے یہاں ..... بھی کچھ خامیاں ہیں لیکن ان کے محاسن شاعری کے مقابلہ میں معائب کا وزن بہت ہلکا ہو جاتا ہے۔ مومنؔ اردو کے بہت بڑے شاعر ہیں اور تغزل کے لحاظ سے وہ اپنے طرز میں یکتا نظر آتے ہیں۔





# غزلیات

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نہ کیونکر مطلعِ دیواں ہو مطلع مہرِ وحدت کا
کہ ہاتھ آیا ہے روشن مصرعِ انگشتِ شہادت کا

بچاؤں آبلہ پائی کو کیونکر خارِ ماہی سے
کہ بامِ عرش سے پھسلا ہے پا یا ربِ نبوّت کا

سرشکِ اعتراضِ عجز نے الماس ریزی کی
جگر صد پارہ ہے اندیشۂ خوں گشتہ طاقت کا

نہ یہ دستِ جنوں ہے اور نہ یہ جیبِ جنوں کی شاں
کہ ہو دستِ مژہ سے چاک پردہ چشمِ حیرت کا

نہ دے تیغِ زباں کیونکر شکستِ رنگ کو طعنے
کہ صفحہائے خرد پر حملہ ہے فوجِ خجالت کا

غضب سے تیرے ڈرتا ہوں رضا کی تیری خواہش ہے
نہ میں بیزار دوزخ سے نہ میں مشتاق جنت کا

گلوئے خامہ میں سرمہ مدادِ دودۂ دل ہے
مگر لکھتا ہے وصفِ خاتمہ جلدِ رسالت کا

نہ پوچھو گرمیِ شوقِ ثنا کی آتش افروزی
بنا جاتا ہے دستِ عجز شعلہ شمعِ فکرت کا

نمک تھا بختِ شورِ فکر خوانِ مدحِ شیریں پر
کہ دندانِ طمع نے خوں کیا ہے دستِ حسرت کا

خدایا ہاتھ اٹھاؤں عرضِ مطلب سے بھلا کیونکر
کہ ہے دستِ دعا میں گوشۂ دامانِ اجابت کا

عنایت کر مجھے آشوب گاہِ حشرِ غم اک دل
کہ جس کا ہر نفس ہم نغمہ ہو شورِ قیامت کا

جراحت زار اک جاں دے کہ جسکی ہر جراحت سے
نمکداں شورِ الفت ہو آوے عیادت کا

فروغِ جلوۂ توحید کو وہ برقِ جولاں کر
کہ خرمن پھونک دیوے ہستیِ اہلِ ضلالت کا

مرا جوہر ہو سرتاپا صفائے مہرِ پیغمبر
مرا حیرت سے وہ دل آئینہ خانہ ہو سنّت کا

بنے وہ تیغ جوہر کر کہ میرے نام سے خوں ہو
دلِ صد پارہ اصحابِ نفاقِ اہلِ بدعت کا

خدایا لشکرِ اسلام تک پہونچا کہ آ پہونچا | لبوں پر دم بنا ہے جوشِ خوں شوقِ شہادت کا
نہ دو کہ ہو بیگانہ مہر امامِ اقتدا سنّت | کہ انکار آشنائی کفر ہے اُس کی امامت کا
امیرِ لشکرِ اسلام کا محکوم ہوں یعنی | ارادہ ہے مرا فوجِ ملائک پر حکومت کا

زمانہ مہدیٔ موعود کا پایا اگر مومن
تو سب سے پہلے تو کہیو سلام پاک حضرت کا

آگ اشکِ گرم کو لگی جی کیا ہی جل گیا | آنسو جو اُس نے پونچھے شب اور ہاتھ پھل گیا
پھوڑا تھا دل نہ تھا یہ ہوئے پر خلل گیا | جب ٹھیس سانس کی لگی دم ہی نکل گیا
کیا رو دوں خیرہ چشمۂ بختِ سیاہ کو | واں شغل سرمہ ہے ابھی یاں نیل ڈھل گیا
کی مجھ کو ہاتھ ملنے کی تعلیم ورنہ کیوں | غیروں کہ آکے بزم میں وہ عطر مل گیا
اُس کوچے کی ہوا تھی کہ میری ہی آہ تھی | کوئی تو دل کی آگ پہ پنکھا سا جھل گیا
جوں خفتگانِ خاک ہے اپنی فتادگی | آیا جو زلزلہ کبھی کروٹ بدل گیا
اُس نقشِ پا کے سجدے نے کیا کیا کیا ذلیل | میں کوچۂ رقیب میں بھی سر کے بل گیا
کچھ جی گرا پڑے تھا پر اب تو نے ناز سے | مجھ کو گرا دیا تو مرا جی سنبھل گیا
مل جائے گر یہ خاک میں اس وہاں کی خاک | رگِ کی بتی کیونکر پاؤں وہ نازک پھسل گیا

بت خانے سے نہ کعبے کو تکلیف دے مجھے
مومن بس اب معاف کہ یاں جی بہل گیا

لگے خدنگ جب اس نالۂ سحر گا سا | فلک کا حال نہ ہو کیا مرے جگر کا سا
نہ جاؤں گا کبھی جنت کو میں نہ جاؤں گا | اگر نہ ہووے گا نقشہ تمہارے گھر کا سا
کرے نہ خانہ خرابی تری ندامت جور | کہ آبِ شرم میں ہے جوشِ چشمِ تر کا سا
یہ جوشِ یاس تو دیکھو کہ اپنے قتل کے وقت | دعائے وصل نہ کی وقت تھا اثر کا سا
لگے اُن آنکھوں سے ہر وقت اے دلِ صد چاک | ترانہ رتبہ ہوا کیوں شگاف در کا سا

ذرا ہو گرمیِ صحبت تو خاک کر دے چرخ
مرا سرور ہے گل خندۂ شرر کا سا

یہ ناتواں ہوں کہ ہوں اور نظر نہیں آتا
مرا بھی حال ہوا تیری ہی کمر کا سا

جنوں کے جوش سے بیگانہ وار ہیں احباب
ہمارا حال وطن میں ہوا سفر کا سا

خبر نہیں کہ اُسے کیا ہوا پر اس در پر
نشانِ نظر آتا ہے نامہ بر کا سا

دل ایسے شوخ کو مومن نے دیدیا کہ وہ ہے
محب حسینؑ کا اور دل رکھے شمر کا سا

گر وہاں بھی یہ خموشی اثر افغاں ہوگا
حشر میں کون مرے حال کا پرساں ہوگا

اُن سے بدخو کا کرم بھی ستمِ جاں ہوگا
میں تو میں غیر بھی دل دے کے پشیماں ہوگا

اور ایسا کوئی کیا بے سر و ساماں ہوگا
کہ مجھے زہر بھی دیجئے گا تو احساں ہوگا

محو مجھ سا دمِ نظارۂ جاناں ہوگا
آئنہ آئنہ دیکھے گا تو حیراں ہوگا

خواہشِ مرگ ہوا اتنا نہ ستانا ورنہ
دل میں پھر تیرے سوا اور بھی ارماں ہوگا

ایسی لذت خلشِ دل میں کہاں ہوتی ہے
رہ گیا سینہ میں اُس کا کوئی پیکاں ہوگا

بوسہ ہائے لبِ شیریں کے مضامیں ہیں نہ کیوں
لفظ سے لفظ مرے شعر کا چسپاں ہوگا

کہہ سناتے ہو کہ ہے ہجر میں جینا مشکل
تم سے بے رحم پہ مرنے سے تو احساں ہوگا

حیرتِ حسن نے دیوانہ کیا گر اُس کو
دیکھنا خانۂ آئینہ بھی ویراں ہوگا

دیدۂ منتظر آتا نہیں شاید تجھ تک
کہ مرے خواب کا بھی کوئی نگہباں ہوگا

ایک ہی جلوۂ مہر میں ہوا سو ٹکڑے
جامۂ صبر جسے کہتے ہیں کتاں ہوگا

گر یہی گرمیِ مضمون شرر ریز رہی
رشتۂ شمع سے شیرازۂ دیواں ہوگا

کیونکہ اُمیدِ وفا سے ہو تسلی دل کو
فکر ہے یہ کہ وہ وعدے سے پشیماں ہوگا

گر ترے خنجرِ مژگاں نے کیا قتل مجھے
غیر کیا کیا ملک الموت کے قرباں ہوگا

اپنے انداز کی بھی ایک غزل پڑھ مومن
آخر اس بزم میں کوئی تو سخنداں ہوگا

بے سبب کیونکہ لبِ زخم پہ افغاں ہوگا
شورِ محشر سے بھرا اُس کا نمکداں ہوگا

آخر اُمید ہی سے چارۂ حرماں ہوگا
مرگ کی آس پہ جینا شبِ ہجراں ہوگا

مجمع بسترِ مخمل شبِ غم یاد آیا
طالعِ خفتہ کا کیا خواب پریشاں ہوگا

دل میں شوقِ رُخِ روشن نہ چھپے گا ہرگز
ماہ پردے میں کتاں کے کوئی پنہاں ہوگا

درد سے جاں کے عوض ہر رگ و پے میں ساری
چارہ گر ہم نہیں ہونے کے جو درماں ہوگا

شومیٔ بخت تو ہی چین لے اے وحشتِ دل
دیکھ زنداں ہی کوئی دن میں بیاباں ہوگا

نسبتِ عیش سے ہوں نزع میں گریاں یعنی
ہے یہ سونا کہ دہنِ گور کا خنداں ہوگا

بات کرنے میں رقیبوں سے ابھی ٹوٹ گیا
دل بھی شاید اُسی بدعہد کا پیماں ہوگا

چارہ جو اور بھی اچھا میں کرونگا ٹکڑے
پردۂ شوخ جو پیوندِ گریباں ہوگا

دوستی اُس صنم آفتِ ایماں سے کرے
مومن ایسا بھی کوئی دشمنِ ایماں ہوگا

دیدۂ حیراں نے تماشا کیا
دیر تلک وہ مجھے دیکھا کیا

ضبطِ فغاں گو کہ اثر تھا کیا
حوصلہ کیا کیا نہ کیا کیا کیا

آنکھ نہ لگنے سے سب احباب نے
آنکھ کے لگ جانے کا چرچا کیا

مر گئے اُس کے لبِ جاں بخش پر
ہم نے علاج آپ ہی اپنا کیا

بجھ گئی اک آہ میں شمعِ حیات
مجھ کو دمِ سرد نے ٹھنڈا کیا

غیر عیادت سے بُرا مانتے
قتل کیا آن کے اچھا کیا

اُن سے پریوش کو نہ دیکھے کوئی
مجھ کو مری شرم نے رسوا کیا

زندگیٔ ہجر بھی اک موت تھی
مرگ نے کیا کارِ مسیحا کیا

پان میں یہ رنگ کہاں آپ نے — آپ مرے خون کا دعویٰ کیا

جور کا شکوہ نہ کروں ظلم ہے — راز مرا صبر نے افشا کیا

کچھ بھی بن آتی نہیں کیا کیجیے — اُس کے بگڑنے نے کچھ ایسا کیا

جلوے تھی تیری مرے دل ہی سو ہے — غیر سے کیوں شکوۂ بے جا کیا

رحم فلک اور مرے حال پہ — تو نے کرم اے ستم آرا کیا

سچ ہی سہی آپ کا پیماں ولے — مرگ نے کب وعدۂ فردا کیا

دعویِ تکلیف سے جلاد نے — روزِ جزا قتل پھر اپنا کیا

مرگ نے ہجراں میں چھپایا ہے مُنھ — لو مُنھ اُسی پردہ نشیں کا کیا

دشمنِ مومن ہی رہے بُت سدا
مجھ سے مرے نام نے یہ کیا کیا

موئے نہ عشق میں جب تک وہ مہرباں نہ ہوا — بلائے جاں ہے وہ دل جو بلائے جاں نہ ہوا

خدا کی یاد دلاتے تھے نزع میں احباب — ہزار شکر کہ اس دم وہ بدگماں نہ ہوا

ہنسے نہ غیر مجھے بزم سے اُٹھانے پر — سبک ہے وہ کہ تری طبع پر گراں نہ ہوا

دیت میں روزِ جزا لے رہیں گے قاتل کو — ہمارا جان کے جانے میں بھی زیاں نہ ہوا

وہ آئے بہرِ عیادت تو تھا میں شادیِ مرگ — کسی سے چارۂ بیدادِ آسماں نہ ہوا

لگی نہیں ہے یہ چپ لذتِ ستم سے کہ میں — حریفِ کشمکشِ نالہ و فغاں نہ ہوا

دمِ حساب رہا روزِ حشر بھی یہی ذکر — ہمارے عشق کا چرچا کہاں کہاں نہ ہوا

ہے شرط ہم پہ عنایت میں گو نہ کو نہ ستم — کبھی محبتِ دشمن کا امتحاں نہ ہوا

اُمید وعدۂ دیدارِ حشر پر مومن
تو بے مزہ تھا کہ حسرت کشِ بُتاں نہ ہوا

سم کھا موئے دردِ دلِ زار کم ہوا — بارے کچھ اس دوا سے تو آزار کم ہوا

کچھ اپنے ہی نصیب کی خوبی تھی بعد مرگ — ہنگامۂ محبتِ اغیار کم ہوا
معشوق سے بھی ہم نے نبھائی برابری — واں لطف کم ہوا تو یہاں پیار کم ہوا
ناکامیوں کی کاہشِ بے حد کا کیا علاج — بوسہ دیا تو ذوقِ لبِ یار کم ہوا
ہرچند اضطراب میں میں نے کمی نہ کی — تو بھی واں تغافلِ بسیار کم ہوا
کیا مجھ میں دم بھی لینے کی طاقت نہیں رہی — کیوں شورِ نالہ ہائے عزادار کم ہوا
سب تا بہ فتنہ چونک پڑے تیرے عہد میں — اک میرا بخت تھا کہ وہ بیدار کم ہوا
کچھ قیس اور میں ہی نہیں سب کے سب موئے — اچھا تو دردِ عشق کا بیمار کم ہوا

ذکرِ بتاں سے پہلی سی نفرت نہیں رہی
کچھ اب تو کفرِ مومنِ دیندار کم ہوا

گر غیر کے گھر سے نہ دل آرام نکلتا — دل کاہے کو یوں لے دلِ ناکام نکلتا
میں وہم سے مرتا ہوں وہاں رعب سے اُس کے — قاصد کی زباں سے نہیں پیغام نکلتا
کرتے جو مجھے یاد شبِ وصلِ عدو تم — کیا صبح کو خورشید نہ تا شام نکلتا
جب جانتے تاثیر کہ دشمن بھی وہاں سے — اپنی طرح لے گردشِ ایام نکلتا
ہر ایک سے اُس بزم میں سب پوچھتے تھے نام — تھا لطف جو کوئی مرا ہمنام نکلتا
کیوں کام طلب ہے مرے آزار سے گردوں — ناکام سے دیکھا ہے کہیں کام نکلتا
تھی نوحہ زنی دل کی جنازے پہ ضروری — شاید کہ وہ گھبرا کے سرِ بام نکلتا
کانٹا سا کھٹکتا ہے کلیجے میں غمِ ہجر — یہ خار نہیں دل سے گل اندام نکلتا

حوریں نہیں مومن کے نصیبوں میں جو ہوتیں
بت خانے ہی سے کیوں یہ بد انجام نکلتا

وصل کی شب شام سے میں سو گیا — جاگنا ہجراں کا بلا ہو گیا
دل نہ پھرا جان ہی ٹھہرے خدا — یہ تو نہ جائے کہیں وہ تو گیا

آئینہ جلدی سے پٹک دو کہیں — دل ہی نہیں ہاتھ سے دیکھو گیا

ہوں میں سیہ روز کہ وہ شمع رو — شام کو آیا تھا سحر کو گیا

طالعِ برگشتہ مرے کیا پھریں — ملکِ عدم سے نہ پھرا جو گیا

ساتھ نہ چلنے کا بہانہ تو دیکھ — آ کے مری نعش پہ وہ رو گیا

شوخیٔ قاتل کے میں قربان ہوں — کہتے رہے سب یہ گیا وہ گیا

صبر نہیں شامِ فراق آ چکو — جس سے کہ بیزار تھے تم سو گیا

شکر اثر تھا گلۂ دشمناں — نالہ مرے کام سے یارو گیا

زلف کی بو آئے گی ہم کو اگر — غیر کے گھر دستۂ شبو گیا

ہائے صنم ہائے صنم لب پہ کیوں
خیر ہے مومن تمہیں کیا ہو گیا

ڈر تو مجھے کس کا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا — پر حال یہ افشا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا

ناصح یہ گلہ کیا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا — تو کب مری سنتا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا

میں بولوں تو چپ ہوتے ہیں اب آپ جبھی تک — یہ رنجشِ بے جا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا

کچھ غیر سے ہونٹوں میں کہے ہے یہ جو پوچھو — تو وو ہیں مکرتا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا

کب پاس پھٹکنے دوں رقیبوں کو تمہارے — یہ پاس تمہارا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا

ناصح کو جو چاہوں تو ابھی ٹھیک بنا دوں — پر خوف خدا کا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا

کیا کیا نہ کہے غیر کی گر بات نہ پوچھو — یہ حوصلہ میرا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا

کیا کہیے نصیبوں کو کہ اغیار کا شکوہ — سن سن کے وہ چپکا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا

مت پوچھ کہ کس واسطے چپ لگ گئی ظالم — بس کیا کہوں میں کیا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا

چپکے سے ترے ملنے کا گھر والوں میں تیرے — اس واسطے چرچا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا

اے چارہ گر و قابل درماں نہیں یہ درد | ورنہ مجھے سودا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا

ہر وقت ہے دشنام ہر اک بات میں طعنہ | پھر اس پہ بھی کہتا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا

کچھ سن کے جو میں چپ ہوں تو تم کہتے ہو بولو | سمجھو تو یہ تھوڑا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا

سنتا نہیں وہ ورنہ یہ سرگوشیِ اغیار | کیا مجھ کو گوارا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا

مومن بخدا سحر بیانی کا جبھی تک
ہر ایک کو دعوے ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا

رات کس کس طرح کہا نہ رہا | نہ رہا پردہ مہر لقا نہ رہا

غیر آ کر قریب خانہ رہا | شوق اب تیرے آنے کا نہ رہا

تیرے پردہ نے کی یہ پردہ دری | تیرے چھپتے ہی کچھ چھپا نہ رہا

غم مرا کس لیے کہ دنیا میں | نہ رہا میں مرا قا نہ رہا

مدعا غیر سے کہا تھا وہ | سمجھے اب کچھ بھی مدعا نہ رہا

کس کی زلفوں کا دھیان تھا کہ میں شب | محو دود چراغ خانہ رہا

غیر چھڑکے ہے زخم دل پہ نمک | شور الفت میں بھی مزا نہ رہا

پہونچے وہ لوگ رتبہ کو کہ مجھے | شکوہ بخت نارسا نہ رہا

تلخ کامی نصیب اعدا حیف | جب کہ وہ اپنے کام کا نہ رہا

دل لگانے کے تو اٹھائے مزے | جی بلا سے رہا رہا نہ رہا

تو فلک مرگ ہم سے سب غافل | اب کسی کا بھی آسرا نہ رہا

مومن اس بت کے نیم ناز ہی ہیں
تم کو دعوائے اتقا نہ رہا

لا تکنے چاک گریباں کو تو ہر بار لگا | ہاتھ کو ڈاؤں جو ناصح لیے اب تار لگا

بسکہ اک پردہ نشیں سے دل بیمار لگا | جو مرے لفظوں سے چھپاتے ہیں وہ آزار لگا

جذبۂ دل کو نہ چھاتی سے لگاؤں کیونکر / آپ وہ میرے گلے دوڑ کے اک بار لگا

شوخ تھا رنگِ حنا میرے لہو سے سو ہے / قتلِ اغیار سے کیا ہاتھ ترے بار لگا

تو کسی کا بھی خریدار نہیں پر ظالم / سرفروشوں کا ترے کوچہ میں بازار لگا

دُرّ و یاقوت کی پھر غیر پہ فرمائش ہے / جوہری کی تو دکاں چشمِ گہربار لگا

یاد آئی مجھے ناصح کی زباں کی تیزی / دیکھ اغوائے رقیباں سے نہ تلوار لگا

منھ میں کیا خمِ صہبا کے بھر آیا پانی / ق / تیرے لب سے جو لبِ ساغرِ سرشار لگا

ناگہاں نعش پہ عاشق کی دمِ نوحہ گری / کوئی مذکور ترا کرتے ستمگار لگا

دیکھ تو حسرتِ دیدار پسِ مُردن بھی / آنکھیں وہ کھول کے تکنے در و دیوار لگا

کعبہ سے جانبِ بُت خانہ پھر آیا مومن
کیا کرے جی نہ کسی طرح سے زنہار لگا

شبِ غم فرقت ہمیں کیا کیا مزے دکھلائے تھا / دم رُکے تھا سینے میں کمبخت جی گھبرائے تھا

یا تو دم دیتا تھا وہ یا نامہ بر بہکائے تھا / تھے غلط پیغام سارے کون یاں تک آئے تھا

بل بے عیاری عدو کے آگے وہ پیماں شکن / وعدۂ وصل آج پھر کرتا تھا اور شرمائے تھا

سُن کے میری مرگ بولے مر گیا اچھا ہوا / کیا بُرا لگتا تھا جس دم سامنے آ جائے تھا

یار و دشمن راہ میں کل دیکھنا کیونکر ملے / وہ اُدھر کو جائے تھا اور یہ ادھر کو آئے تھا

بات شب کو اُس سے منعِ بیقراری پر بڑھی / ہم تو سمجھے اور کچھ وہ اور کچھ سمجھائے تھا

کوئی دن تو اُس پہ کیا تصویر کا عالم رہا / ہر کوئی حیرت کا پتلا دیکھ کر بن جائے تھا

کوئے صحرا لے چلے اُس کو سے میری نعش ہائے / تھا یہی ڈر ان دنوں تلوا مرا کھجلائے تھا

نازِ شوخی دیکھنا وقتِ تظلم دمبدم / مجھ سے وہ عذرِ جفا کرتا تھا اور جھنجھلائے تھا

ہو گئی دو روز کی الفت میں کیا حالت ابھی
مومن وحشی کو دیکھا اس طرف سے جائے تھا

ہماری جان شب تجھ بن دل ناکام لیتا تھا
خدنگ آہ سے تیرِ قضا کا کام لیتا تھا

یہی حالت رہی آٹھوں پہر تجھ بن کہ دم اُلٹے
سحر تک شام سے دل صبح سے تا شام لیتا تھا

عبث الفت بڑھی تم کو وہ کب دیتا تھا دم تم کو
یہ مجھ کو دیکھ کر دشمن کلیجا تھام لیتا تھا

چھٹایا کیوں مرا داں رات دن رہنا بہم پھرنا
بتا تو کیا ترا میں گردشِ ایام لیتا تھا

نہ کانٹوں پر کوئی لوٹے ہوں میں بستر گل پر
ترے بن کروٹیں شب اے سمن اندام لیتا تھا

رقیبوں پر ہوئی کیا آج فرمائش جواہر کی
کہ ہیرا عاشقِ خطِ زمرد فام لیتا تھا

سحر تک شام سے تجھ بن یہی حالت رہی دل نے
نہ مجھ کو چین دیتا تھا نہ آپ آرام لیتا تھا

نہ مانوں گا نصیحت پر نہ سنتا میں تو کیا کرتا
کہ ہر ہر بات میں ناصح تمہارا نام لیتا تھا

میں اس کی بزم مے میں زہر پی کیونکر نہ مر جاتا
کہ میرے سامنے اس لب کے مجھ سے جام لیتا تھا

اگر مومن ہی ہو مومن دلے میں تو نہ مانوں گا
جو عہدِ دوستی وہ دشمنِ اسلام لیتا تھا

وقت جوشِ بحر گریہ میں جو گرمِ نالہ تھا
حلقۂ گرداب رشکِ شعلۂ جوالہ تھا

آگ کیا ہم کو لگائی ابر نے تیرے بغیر
وقتِ بارشِ اخگرِ خورشید تف ہر ژالہ تھا

اُس لبِ نازک کو برگِ گل سے دیتے ہیں مثال
ہونٹ برگِ لالہ تھے اور نیل داغِ لالہ تھا

اک نگاہِ سرسری دیوانہ ہم کو کر گئی
گردشِ چشم پری رو ساحرِ بنگالہ تھا

دیکھ کر یہ مجمع اُمڈ آیا ہے ابرِ اشکِ آہ
حلقۂ اغیار اُس کے گردِ مہ کا ہالہ تھا

آبلے کیونکر نہ نکلیں جا بجا اشک آنکھوں سے آہ
میرے پہلو میں ابھی وہ آگ کا پرکالہ تھا

شورِ الفت نے کیا کیا بے مزہ جلاد کو
گرمِ خونی سے لبِ شمشیر پہ تبخالہ تھا

آہِ پُر درد اپنی کب بے بیب فلک تھی رات کو
دیدۂ مہتاب میں سرمہ کا دنبالہ تھا

مومنِ عاشق طبیعت نوجواں سہی مر گیا
عشقِ طفلِ چند سالہ دشمنِ صد سالہ تھا

میرے کوچے میں عدو مضطر و ناشاد رہا
شب خدا جانے کہاں وہ ستم ایجاد رہا

اُس روانی سے ذرا خنجرِ بیداد رہا
بارے اک دم اثرِ نالہ و فریاد رہا

بے کسی نے نہ دیا ہائے تہِ خاک بھی چین
تا قیامت المِ گریۂ جلاد رہا

نقدِ جاں تھا نہ سزائے دیتِ عاشق حیف
خونِ فرہاد سرِ گردنِ فرہاد رہا

لذتِ جور سے دم لینے کی فرصت نہ رہی
کیا اثر منتظرِ دعوتِ فرہاد رہا

یاد سہواً اُسے لے غیرہی نسیاں عمداً
یاد رکھ بھول گیا جس کو وہی یاد رہا

سر ٹپکنے سے مرے سنگِ درِ اُس کا توڑا
یہی سودا ہے تو گھر کاہے کو آباد رہا

کرۂ خاک ہے گردش میں طپش سے میری
میں وہ مجنوں ہوں کہ زنداں میں بھی آزاد رہا

چھوٹنا دامِ شکستہ سے بھی آساں نہیں
میں گرفتارِ خمِ گیسوئے صیاد رہا

لے چلا جوشِ جنوں جانبِ صحرا افسوس
جب مرے کوچے میں آ کر وہ پریزاد رہا

گہ غمِ حور گہے عشقِ بتاں اے مومن
میں سدا سوختۂ حسنِ خدا داد رہا

میں نے تم کو دل دیا تم نے مجھے رسوا کیا
میں نے تم سے کیا کیا اور تم نے مجھ سے کیا کیا

کشتۂ نازِ بتاں روزِ ازل سے ہوں مجھے
جان کھونے کے لئے اللہ نے پیدا کیا

روز کہتا تھا کہیں مرتا نہیں ہم مر گئے
اب تو خوش ہو بے وفا تیرا ہی لے کہنا کیا

سر سے شعلے اُٹھتے ہیں آنکھوں سے دریا جاری ہے
شمع سے یہ کس نے ذکر اُس محفل آرا کا کیا

رو دیئے کیا بخت خفتہ کو کہ آدھی رات سے
میں یہاں رو دیا کیا اور وہ وہاں سویا کیا

آتشِ الفت بجھا دی اغمائے اشک نے
مدعی کی گرمیِ صحبت نے جی ٹھنڈا کیا

آنکھ عاشق کی کوئی پھرتی ہے آ وعدہ خلاف
دیکھ لے میں مرتے مرتے سوئے در دیکھا کیا

دلبروں میں بیوفا میری وفا کی دھوم ہے
بوالہوس سے کیوں کہا تھا راز جو افشا کیا

جا رہ گر کعبے میں اُس کے آستاں سے لے گئے
ایک بھی میری نہ مانی لاکھ سر پٹکا کیا

غیر کا اور آپ کا گر دل نہیں ہے ایک تو | کیوں ترے دل میں مری یاد آنے کا چرچا کیا
کیا خلش تھی رات دل میں آرزوے قتل کی | ناخنِ شمشیر سے میں سینہ کھجلایا کیا

عرضِ ایماں سے ضد اُس غارتگرِ دیں کو بڑھی
تجھ سے اے مومن خدا سمجھے یہ تو نے کیا کیا

کسی کا ہوا آج کل تھا کسی کا | نہ ہے تو کسی کا نہ ہوگا کسی کا
کیا اُس نے قتلِ جہاں اک نظر میں | کسی نے نہ دیکھا تماشا کسی کا
نہ میری سُنے وہ نہ میں ناصحوں کی | نہیں مانتا کوئی کہنا کسی کا
مجھے مار ڈالا ہے انکار نے پھر | یہ کہنا کہ کیا مجھ پہ دعویٰ کسی کا
جو پھر جائے اُس بیوفا سے تو جانوں | کہ دل پر نہیں زور چلتا کسی کا
صبا نکہتِ یار لائی کہاں سے | نہیں دخل اُس کو میں اصلا کسی کا
وہ کرتے ہیں بیباک عاشق کشی یوں | نہیں کوئی دنیا میں گویا کسی کا
کوئی کیا کرے آپ ہرجائی ہو تم | نہیں میری جاں شکوہ بیجا کسی کا

دمِ الحذر اور عشقِ بتاں سے
تجھے ڈر ہے اے مومن ایسا کسی کا

محشر میں پاس کیوں دمِ فریاد آگیا | رحم اُس نے کب کیا تھا کہ اب یاد آگیا
اُلجھا ہے پاؤں یار کا زلفِ دراز میں | لو آپ اپنے دام میں صیاد آگیا
ناکامیوں میں تم نے جو تشبیہ مجھ سے دی | شیریں کو دردِ تلخیِ فرہاد آگیا
ہم چارہ گر کو یوں ہی پہنائیں گے بیڑیاں | قابو میں اپنے گر وہ پریزاد آگیا
دل کو قلق ہے ترکِ محبت کے بعد بھی | اب آسماں کو شیوۂ بیداد آگیا
وہ بدگماں ہوا جو کہیں شعر میں مرے | ذکرِ بتانِ خلخ و نوشاد آگیا
تھے بیگناہ جرأتِ پابوس تھی ضرور | کیا کرتے وہم خجلتِ جلاد آگیا

جب ہو چکا یقیں کہ نہیں طاقت وصال　　دم میں ہمارے وہ ستم ایجاد آگیا

ذکرِ شراب و حور کلامِ خدا میں دیکھ
مومنؔ میں کیا کہوں مجھے کیا یاد آگیا

وعدۂ وصلت سے دل ہو شاد کیا　　تمسے دشمن کی مبارک باد کیا
کچھ قفس میں ان دنوں لگتا ہے جی　　آشیاں اپنا ہوا برباد کیا
نالۂ پیہم سے یاں فرصت نہیں　　حضرتِ ناصح کریں ارشاد کیا
ہیں اسیر اُس کے جو ہے اپنا اسیر　　ہم نہ سمجھے صید کیا صیاد کیا
شوخ بازاری شیریں بھی مگر　　ورنہ فرق خسرو و فرہاد کیا
نشۂ اُلفت سے بھولے یار کو　　ہیچ ہے ایسی بیخودی میں یاد کیا
نالہ اِک دم میں اُڑا ڈالے دھوئیں　　چرخ کیا اور چرخ کی بنیاد کیا
جب مجھے رنجِ دل آزاری نہ ہو　　بیوفا پھر حاصلِ بیداد کیا
پاؤں تک پہنچی وہ زلف خم بخم　　سرو کو اب باندھئے آزاد کیا
کیا کروں اللہ سب ہیں بے اثر　　ولولہ کیا نالہ کیا فریاد کیا
دلربائی زُلفِ جاناں کی نہیں　　پیچ و تابِ طرۂ شمشاد کیا
ان نصیبوں پہ کیا اختر شناس　　آسماں بھی ہے ستم ایجاد کیا
روزِ محشر کی توقع ہے عبث　　ایسی باتوں سے ہو خاطر شاد کیا
گر بہائے خون عاشق ہے وصال　　انتقامِ رحمتِ جلاد کیا

بُتکدہ جنت ہے چلئے بے ہراس
لب پہ مومنؔ ہر چہ بادا باد کیا

دلِ بیتاب کو گر باندھ کر رکھوں نہ ٹھہریگا　　سوا اُس در کی زنجیروں کے یہ مجنوں نہ ٹھہریگا
طپش سے خاک میں بھی عاشق مدفون ٹھہریگا　　کہ گنبد قبر کا جوں گنبدِ گردوں نہ ٹھہریگا

نہ ٹھہرا بوسہ تو دیتا دلِ مفتوں نہ ٹھہریگا ۔ اگر واں ہو وں نہ ٹھہریگا تو یاں بھی یوں نہ ٹھہریگا

اگر گردش یہی ہے مغبچوں کی چشمِ میگوں کی ۔ کفِ ساقی میں جامِ بادۂ گلگوں نہ ٹھہریگا

مرے خط میں شکایت لکھ دی کس کی شہبازِ نظر کی ۔ پرو بالِ کبوتر ایک اک اکھڑے دن نہ ٹھہرے گا

اسے خو پڑ گئی ہے بے طرح زانوئے جاناں کی ۔ یہ سر تکیہ پہ ہمدم جس طرح رکھوں نہ ٹھہرے گا

سراپا بسکہ محوِ شوخیِ قاتل ہوں محشر تک ۔ مرے زخموں سے جاری ہی رہیگا خوں نہ ٹھہرے گا

کیا بہرِ عیادت گر ارادہ اُس نے آنے کا ۔ تو جب تک جان ہے دردِ دلِ محزوں نہ ٹھہرے گا

ہوئی تاثیر گر تھوڑی سی بھی اُس سروِ موزوں کو ۔ زمیں کیا آسماں پر نالۂ موزوں نہ ٹھہرے گا

مرے تو بن گئے ہم طولِ شبہائے جدائی سے ۔ کہاں تک دیکھئے وہ حسنِ روز افزوں نہ ٹھہرے گا

وہ شاعر ہوں کہ باندھوں گا خمِ زنجیر کاکل سے ۔ اگر دل کے قلق کے دھیان میں مضموں نہ ٹھہرے گا

طوافِ کعبہ کا خوگر ہے دیکھو سدِّ رہ ہوتے دو

تو سمجھو ذرا مومن سے مومن یوں نہ ٹھہرے گا

یہ عذرِ امتحانِ جذبِ دل کیسا نکل آیا ۔ میں الزام اس کو دیتا تھا قصور اپنا نکل آیا

نہ شادیِ مرگ ہو کیونکر ہے مژدہ قتلِ دشمن کا ۔ کہ گھر میں سے لیے شمشیر وہ روتا نکل آیا

ستم ہے گرمیِ ضبطِ فغان و آہ چھاتی پر ۔ کبھو بس پڑ گیا چھالا کبھو پھوڑا نکل آیا

کیا زنجیر مجھ کو چارہ گر نے کنج نوں میں جب ۔ عدو کی قید سے وہ شوخ بے پردا نکل آیا

نکل آیا اگر آنسو تو ظالم مت نکال آنکھیں ۔ سنا معذور ہے مضطر نکل آیا نکل آیا

ہمارے خوں بہا کا غیر سے دعوےٰ ہے قاتل کو ۔ یہ بعد انفصال اب اور ہی جھگڑا نکل آیا

ہوئی بلبل غزلخوانِ دہانِ تنگ کس گل کی ۔ کہ فردوسی میں غنچہ کا مُنہ اتنا سا نکل آیا

کوئی تیر اُس کا دل ہی میں رہ گیا تھا کیا کہ آنکھوں سے ۔ ابھی روتے ہیں اک پیکان کا ٹکڑا نکل آیا

دمِ بسمل یہ کس کے خوف سے ہم پی گئے آنسو ۔ کہ ہر زخمِ بدن سے خون کا دریا نکل آیا

خدنگِ یار کے ہمراہ نکلی جان سینے سے ۔ یہی ارماں اک مدت سے جی میں تھا نکل آیا

بہت نازاں ہے تو اے قیس پر وحشت دکھاؤں گا
کتابوں میں کبھو قصہ جو مومن کا نکل آیا

روزِ جزا جو قاتلِ دلجو خطاب تھا — میرا سوال ہی مرے خوں کا جواب تھا
ناصح ہے طعنہ زن مری ناکامیوں پہ کیا — دلجوئیوں سے تیری کبھی کامیاب تھا
پھرنے سے شامِ عذر تھکے یہ کہ سو رہے — آرام شکوۂ ستمِ اضطراب تھا
کیا کیا شکن دیے ہیں دلِ آزار کو مگر — اُس کے خیال میں ورقِ انتخاب تھا
عاشق ہوئے آپ کہیں گو اُسی پہ ہوں — شب حالِ غیر مجھ سے زیادہ خراب تھا
وقتِ وداع بے سببِ آزردہ کیوں کیا — یوں بھی تو ہجر میں مجھے رنج و عذاب تھا
وہ چشم انتظار کہاں باز بعد مرگ — دیکھا تو ہم نے آنکھ نہ لگنا بھی خواب تھا
بے پردہ غیر سے نہ ہوا ہوگا شب کہ صبح — آنکھوں میں شرم تھی نہ نظر میں حجاب تھا
دیکھا نہ ہے یہ رشک و حسد وہ بلا کہ آج — سنبل کو تیری زلف کا سا پیچ و تاب تھا
ہوں کیوں نہ محوِ حیرتِ تیرِ نگہہائے شوق — جو دل میں شعلہ تھا وہی آنکھوں میں آب تھا
کیا جی لگا ہے تذکرۂ یار میں عبث — ناصح سے مجھ کو آج تلک اجتناب تھا

روزِ جزا خدا بت جلاد کو ملا
گویا کہ خونِ ناحقِ مومن ثواب تھا

مجھ کو تیرے عتاب نے مارا — یا مرے اضطراب نے مارا
بزمِ مے میں بس ایک میں محروم — آپ کے اجتناب نے مارا
لے کے دل بھی کجی نہیں جاتی — زلف کے پیچ و تاب نے مارا
کیا پسند آئی اپنی جور کشی — چرخ کے انتخاب نے مارا
خاک اُٹھیں گے خاک سے جو یونہیں — ترکِ آرام و خواب نے مارا
تشنہ کامی وصال کی مت پوچھ — شوقِ تیغِ خوش آب نے مارا

خون کیونکر مرا کھلے کہ مجھے
اِک سراپا حجاب نے مارا

یادِ ایامِ وصلِ یار افسوس
دہر کے انقلاب نے مارا

لبِ میگوں پہ جان دیتے ہیں
ہمیں شوقِ شراب نے مارا

جبہہ سائی کا بھی نہیں مقدور
اُن کی عالی جناب نے مارا

نازک اندام سے لگی ہے آنکھ
حسرتِ فرشِ خواب نے مارا

کس پہ مرتے ہو آپ پوچھتے ہیں
مجھے فکرِ جواب نے مارا

یوں کبھی نوجواں نہ مرتا میں
تیرے عہدِ شباب نے مارا

مومنؔ از بس ہیں بے شمار گناہ
غمِ روزِ حساب نے مارا

دیکھ لو شوقِ ناتمام مرا
غیر لے جائے ہے پیام مرا

بے اثر ہے فغانِ خون آلود
کیوں نہ ہوئے خراب کام مرا

آتشیں خو سے آرزوئے وصال
پک گیا اب خیالِ خام مرا

دیکھنا کثرتِ بلا نوشی
کاسۂ آسماں ہے جام مرا

رتبۂ اُفتادگی کا دیکھو ہے
عرش کے بھی پرے مقام مرا

کس صنم کو چھڑا دیا واعظ
لے خدا تجھ سے انتقام مرا

ہو کے یوسف جو دل چراتے ہو
کون ہو جائے گا غلام مرا

اُس لبِ لعل کی شکایت ہے
کیونکہ رنگیں نہ ہو کلام مرا

تو نے رسوا کیا مجھے اب تک
کوئی بھی جانتا تھا نام مرا

زانوئے بُت پہ جان دی دیکھا
مومن انجام و اختتام مرا

بندگی کام آ رہی آخر
میں نہ کہتا تھا کیوں سلام مرا

ناز بیجا سے سوا شرم کے حاصل نہ ہوا — غیر پر ظلم کیے میرے مقابل نہ ہوا

خود گلا کاٹ موا جبکہ میں بسمل نہ ہوا — اُن کو آساں نہ ہوا جو مجھے مشکل نہ ہوا

کس طرح بزم میں وہ آنکھ چراتے مجھسے — دل کو کھو کر یہ ڈرا تھا کہ میں غافل نہ ہوا

خوں چھپانے کو مری لاش سے کہتا ہے وہ شوخ — مجھکو یہ غم ہے کہ میں کیوں ترا قاتل نہ ہوا

یاد کاکل میں بھی خود رفتگی اپنی نہ گئی — جوشِ وحشت سے میں پابند سلاسل نہ ہوا

دل دہی کیسی وہ دم دیتے ہیں سوائے دشمن! — کیا نہ دیتے مجھے ہیں آپ ہی سائل نہ ہوا

خوں مرا ہار گلے کا نہ ہو کیوں اے قاتل — دستِ رنگیں مری گردن میں حمائل نہ ہوا

آتشِ سینۂ تفسیدہ کو کیا میں رُودوں — اشک جانب کرۂ آب کے مائل نہ ہوا

دیتے تکلیف شبِ ہجر میں کیا اپنے پاس — نقد جاں پیش کش مرگ کے قابل نہ ہوا

بے حجابی کا گلہ کیجے تو کہتا ہے ترے — پردۂ چشم کی تقصیر کہ حائل نہ ہوا

کیا گلے ہوتے گرا در دل پہ بھی رحم آجاتا — شکر صد شکر کہ میرا سا ترا دل نہ ہوا

مر گیا جس پہ نہیں گھر میں رسائی اُس کے
تھا تو مومن ہیں دلے خلد میں داخل نہ ہوا

فراقِ غیر میں ہے بیقراری یاب اپنا سا — بنایا تو نے اس کو بھی دل بیتاب اپنا سا

کسی کا سوز دل ہر گز تجھے باور نہیں آتا — تو سب کو جانتا ہے اے مہر عالمتاب اپنا سا

جوابِ خونِ ناحق مرا ایسا کیا دیا تو نے — کہ ظالم رہ گئے منہ لے کے سب احباب اپنا سا

اگر مرضی یہی ٹھہری کہ تجھ کو چھوڑ دوں مجھ کو — بتلا دے اور کوئی غیرتِ مہتاب اپنا سا

یہ رنگ آمیزیاں کیسی ہیں کس کا دل دیکھو تو — مجھے تو کچھ نظر آتا ہے یہ خونناب اپنا سا

بناوٹ سے یہ زلفیں لاکھ بل کھایا کریں لیکن — یہ ممکن ہی نہیں ہووے جو پیچ و تاب اپنا سا

اگرچہ شعر مومن بھی نہایت خوب کہتا ہے
کہاں ہے لیک معنی بند مضموں یاب اپنا سا

کیا مرتے دم کے لطف میں پنہاں ستم نہ تھا
وہ دیکھتے تھے سانس کو اور مجھ میں دم نہ تھا

بیخود تھے غش تھے محو تھے دنیا کا غم نہ تھا
جینا وصال میں بھی تو مرنے سے کم نہ تھا

شاید کہ دست غیر رہا رات شانہ کش
اس زلف تابدار میں کچھ آج خم نہ تھا

جوشِ قلق نے اس کو بھی دیوانہ کر دیا
پہلے تو ورنہ طبع تحمل میں رم نہ تھا

کیوں جورِ تصل سے ترے غیر رنج کھنچ گئے
میں کیا حریف کشمکش دمبدم نہ تھا

چھڑکے ہی لون زخم پہ وہ کیوں خوش ہوں غمیں
الماس کی بھی آس جیبی تک الم نہ تھا

میں مر گیا وہ چشم جو یاد آئی اور یار
حیران ہیں کہ مے تھی پیالہ میں سم نہ تھا

چھوڑا نہ دل میں کچھ بھی تپ ہجر نے کہ رات
روتے تھے زار زار اور آنکھوں میں نم نہ تھا

درباں کو آنے دینے پہ میرے نہ کیجے قتل
ورنہ کہیں گے سب کہ یہ کوچہ حرم نہ تھا

مومن چلا گیا تو چلا جائے اے بتو
آخر قدیم خادمِ بیت الصنم نہ تھا

غیر کو سینہ کہے سے سیمبر دکھلا دیا
تم نے کیا کچھ کس کو اپنی بات پر دکھلا دیا

زرد منھ دکھلا دیا غم کا اثر دکھلا دیا
آج ہم نے اس کو اپنا دور و زرد دکھلا دیا

صبح سے تعریف ہے صبر و سکونِ غیر کی
کس نے شب مجھ کو تڑپنے پیش در دکھلا دیا

موت کے صدقے کہ دم بے پردہ آئے لاش پر
جو نہ دیکھا تھا تماشا عمر بھر دکھلا دیا

اس کے دل میں اب خیال قتل ہر دم آئے ہے
موت کو کس نے الٰہی میرا گھر دکھلا دیا

گو حسد سے کچھ ہوا اب بھی ہوئی ہی ناصح کی بات
ناحق اس جانِ جہاں کو اک نظر دکھلا دیا

نام الفت کا نہ لو نکلا جب تلک ہے دم میں دم
تم نے چاہت کا مزہ اے فتنہ گر دکھلا دیا

جب کہا دل پھیر دو بولے کہ دل پہلو میں ہے
میں نے ان کی ضد سے سینہ کا ٹکڑا دکھلا دیا

اس قیامت قد کو شب دیکھا تھا ہم نے خواب میں
دل نے محشر کا سماں وقت سحر دکھلا دیا

صورتِ اغیار کو دیکھے ہے وہ حیرت زدہ
میرے رنگِ رُخ نے آئینہ مگر دکھلا دیا

سخت کمبختی ہوئی یہ بھی نصیبوں کا لکھا
غیر کو خط نامہ بر نے بے خبر دکھلا دیا

دیکھیں گے مومن یہ ہم ایمان بالغیب آپکا
اُس بُتِ پردہ نشیں نے جلوہ گر دکھلا دیا

غیروں پہ کھُل نہ جائے کہیں راز دیکھنا
میری طرف بھی غمزۂ غمّاز دیکھنا

اڑتے ہی رنگِ رُخ مرا نظروں سے تھا نہاں
اِس مُرغِ پرشکستہ کی پرواز دیکھنا

دشنام یار طبعِ حزیں پر گراں نہیں
اے ہمنفس نزاکتِ آواز دیکھنا

دیکھ اپنا حالِ زار منجّم ہوا رقیب
تھا سازگار طالعِ ناساز دیکھنا

بدکام کا مآل بُرا ہے جزا کے دن
حالِ سپہرِ تفرقہ انداز دیکھنا

مت رکھیو گردِ تارکِ عشاق پر قدم
پامال ہو نہ جائے سرافراز دیکھنا

کشتہ ہوں اُس کی چشمِ فسوں گر کا اے مسیح
کرنا سمجھ کے دعوئ اعجاز دیکھنا

میری نگاہِ خیرہ دکھاتے ہیں غیر کو
بے طاقتی پہ سرزنشِ ناز دیکھنا

ترکِ صنم بھی کم نہیں سوزِ جحیم سے
مومن غمِ مآل کا آغاز دیکھنا

کہہ رہا ہے کون کس سے بے شکیبائی ملا
مجھ کو قسمت سے نصیحت گر بھی سودائی ملا

میرے گھر بھی پھرتے چلتے ایکدن آجائیگا
دو مبارکباد اب کی یار ہرجائی ملا

گور میں بھی جوشِ غم دل سے نہ نکلا ہائے ہائے
آپ ہی میں ہم نہیں جب کنجِ تنہائی ملا

ہم بھی تو ناداں ہیں آخر پاس مطلب کس لئے
خضر موسیٰؑ کو پئے تعلیم دانائی ملا

پند گو حالِ زلیخا یاد کر کچھ خیر ہے
کام دل جس کو ملا یاں بعدِ رسوائی ملا

تلخکامی پر مجھے تجھ کو لبِ شیریں پہ ناز
آ مرے جادو سے اعجازِ مسیحائی ملا

ہے جنوں ایسے کے آگے ٹھیر نہ اے بوالہوس
دیکھتے ہی مجھ کو بھاگا جو تماشائی ملا

جستجو سے وصل دلبر کی تمنا کس لیے | کیا دلِ گم گشتہ اے ہنگامہ آرائی ملا

چھوڑ بتخانہ کو مومن سجدہ کعبے میں نہ کر
خاک میں ظالم نہ یوں قدر جبیں سائی ملا

ہم رنگ لاغری سے ہوں گل کی شمیم کا | طوفان یاد ہے مجھے جھونکا نسیم کا
چھوڑا نہ کچھ بھی سینہ میں طغیان اشک نے | اپنی ہی فوج ہو گئی لشکر غنیم کا
یاران نو کے واسطے مجھ سے خفا ہوئے | تم کو نہیں ہے پاس نیازِ قدیم کا
یاد آئی کافروں کو مری آہ سرد کی | کیونکر نہ کانپنے لگے شعلہ جحیم کا
از بسکہ ثبت نامہ ہے سوز تپ دروں | قاصد کا ہاتھ ہے یدِ بیضا کلیم کا
واعظ کبھی ملا نہیں کوئے صنم سے میں | کیا جانوں کیا ہے مرتبہ عرشِ عظیم کا
مارا ہے وصل غیر کے شکوہ پہ چاہیئے | مدفن جدا جدا مری لاش دونیم کا
کہتا ہے بات بات پہ کیوں جان کھا گئے | گویا کہ پک گیا ہے کلیجہ ندیم کا
واعظ بتوں کو خلد میں لیجائیں آگے کہیں | ہے وعدہ کافروں سے عذاب الیم کا

مومن تجھے تو وہب ہے مومن ہی وہ نہیں
جو معتقد نہیں تری طبع سلیم کی

جیوں نکہتِ گل جنبش ہے جی کا نکلجانا | اے باد صبا میری کروٹ تو بدل جانا
پالغز محبت سے مشکل ہے سنبھل جانا | اُس رُخ کی صفائی پر اس دل کا پھسل جانا
سینہ میں جو دل تڑپا دھر ہی تو دیا دیکھا | پھر بھول گیا کیسا میں ہاتھ کا پھل جانا
اتنا تو نہ گھبراؤ راحت یہیں فرماؤ | گھر میں مرے رہجاؤ آج اور بھی کل جانا
اے دل وہ جو یاں آیا کیا کیا ہمیں ترسایا | تو نے ہمیں سکھلایا قابو سے نکل جانا
کیا ایسے سے دعویٰ ہو محشر میں کہ میں نے تو | نظارہ قاتل کو احسان اجل جانا
ہے ظلم کرم جتنا تھا فرق پڑا کتنا | مشکل ہے مزاج اتنا اک بار بدل جانا

حوروں کی ثنا خوانی واعظ یونہی کب مانی — لے آگے ہے نادانی باتوں میں بہل جانا
عشق اُنکی بلا جانے عاشق ہو تو پہچانے — لو مجھ کو اطبّا نے سودے کا خلل جانا
کیا باتیں بناتا ہے وہ جان جلاتا ہے — پانی میں دکھاتا ہے کافور کا جل جانا
مطلب ہے کہ وصلت میں ہے بوالہوس آفت ہیں — اس گرمیٔ صحبت میں اے دل نہ پگھل جانا

دم لینے کی طاقت ہے بیمار محبت ہے
اتنا بھی غنیمت ہے مومن کا سنبھل جانا

کیا قہر طعن بوالہوس بے ادب ہوا — جرم رقیب قتل کا میرے سبب ہوا
محو جفا ستم کش الطاف کب ہوا — رحم اس کو میرے حال پہ آیا غضب ہوا
بوسے دم غضب لئے الٹی سمجھ کو دیکھ — بل جو پڑا جبیں پہ تمنّا کو لب ہوا
کس دن تھی اسکے دل میں محبت جو اب نہیں — سچ ہے کہ تو عدو سے خفا بے سبب ہوا
بجلی گری فغاں سے مری آسمان پر — جو حادثہ کبھی نہ ہوا تھا سو اب ہوا
جی طعن وصل حور سے کیا جلا دیا — روز جزا کا ذکر جو محفل میں شب ہوا
ازبسکہ تھی وصال میں غیروں سے ہمسری — عیش و سرور باعث رنج و تعب ہوا
تھا میں برنگ شعلۂ جوالہ بے قرار — جی خاک ہو گیا مجھے آرام جب ہوا
بر میں عدو کے سوئے بغل سے مری اٹھے — وہ کیا کہ سب کو جذبۂ دل سے عجب ہوا
اب اذن انتقام جفائے فلک تو دوں — سو بار جوش نالہ اجازت طلب ہوا

ربط بتان دشمن دیں اتہام ہے
ایسا گناہ حضرت مومن سے کب ہوا

اے آرزوئے قتل ذرا دل کو تھامنا — مشکل پڑا امر مرے قاتل کو تھامنا
تاثیر بے قراری ناکام آفریں — ہے کام اُن سے شوخ شمائل کو تھامنا
دیکھے ہے چاندنی وہ زمیں پر نہ گر پڑے — اے چرخ اپنے تو مہ کامل کو تھامنا

مضطر ہوں کس کا طرزِ سخن سے سمجھ گیا
اب ذکر کیا ہے سامعِ عاقل کو تھامنا

ہو صرفِ فغاں سے نہ کیونکر وہ مضطرب
مشکل ہوا ہے پردۂ محمل کو تھامنا

سیکھے ہیں مجھ سے نالۂ نہ آسماں شکن
صیاد اب قفس میں عنادل کو تھامنا

یہ زلف خم بخم نہ ہو کیا تابِ غیر ہے
تیرے جنوں زدے کی سلاسل کو تھامنا

اے ہمدم آہ تلخیِ ہجراں سے دم نہیں
گرتا ہے دیکھ جامِ ہلاہل کو تھامنا

سیماب وار مر گئے ضبطِ قلق سے ہم
کیا قہر ہے طبیعتِ مائل کو تھامنا

آغوشِ گور ہو گئی آخر لہو لہان
آساں نہیں ہے آپ کے بسمل کو تھامنا

سینہ پہ ہاتھ دھرتے ہی کچھ دم پہ بن گئی
لو جان کا عذاب ہوا دل کو تھامنا

باقی ہے شوق چاک گریباں ابھی مجھے
بس اے رفوگر اپنی انامل کو تھامنا

مت مانگیو اماں بتوں سے کہ ہے حرام
مومن زبانِ بیہدہ سائل کو تھامنا

لے اڑی لاشہ ہوا لاغر بس تن ہو گیا
ذرۂ ریگِ بیاباں اپنا مدفن ہو گیا

بن ترے اے شعلہ رو آتشکدہ تن ہو گیا
شمع قد پہ میرے پروانہ برہمن ہو گیا

تھی کمیں میں غارتِ ہوش و ہن ہنگامِ خواب
شب کی بیداری سحر کا خواب رہزن ہو گیا

ایک ہی جنبش میں تھی صد راحتِ خوابِ عدم
طفلہائے اشک کو گہوارہ دامن ہو گیا

میرے جلنے پر جو رویا غیر تیری بزم میں
سوزِ دل کو آبِ اشک آتش پہ روغن ہو گیا

پاؤں زنداں سے اٹھے کیا سر اٹھا سکتے نہیں
حلقۂ زنجیر آخر طوقِ گردن ہو گیا

جھانکتے ہیں کیا ملائک اِس پری رخسار کو
پردۂ توبرتو افلاک چلمن ہو گیا

شہر میں ہے شہرہ کس قدِ قیامت زا کا کیوں
جلوہ گاہِ حشر ہر ہر کوئے و برزن ہو گیا

ہم یقینی جوشِ وحشت سے فلک پر پہنچتے
خارِ دامنگیر پر عیسیٰ کی سوزن ہو گیا

آخر اشکوں کے بھر آنے نے ڈبویا ہے مجھے
چشم کا سوراخ کو کشتی کا روزن ہو گیا

